سے صلی اللہ علیہ وسلم نے وصیت کی کہ صلہ رحم کرو اگرچہ مجھ سے اعراض کیا جائے اور مجھکو حکم فرمایا کہ حق کہوں اگرچہ تلخ ہو - اور
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قرابت عرش سے لٹکی ہے اوسکو جوڑنیوالا وہ نہیں جو مکافات کرے بلکہ جوڑنیوالا وہ ہے
کہ جب اوسکی قرابت منقطع ہو جائے تو وہ اسکو جوڑ دے - اور فرمایا کہ سب طاعتون مین جلد تر ثواب صلہ رحم کا ملتا ہے یہانتک
کہ گھر والے فاجر ہوتے ہین لیکن اونکے مال بڑھتے ہیں اور شمار زیادہ ہو جاتی ہے جسوقت کہ باہم صلہ رحم کرتے ہیں - اور زہریؒ
فرماتے ہین کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ معظمہ کے فتح کرنے کو نکلے تو ایک شخص نے آپ کی خدمت میں عرض کیا کہ اگر آپکا
ارادہ خوبصورت عورتوں اور سرخ اونٹنیوں کا ہو تو آپ بنی مدلج پر قصد کریں آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھکو بنی مدلج سے
منع فرمایا ہے اسلیے کہ وہ صلہ رحم کرتے ہیں اور حضرت اسماء بنت ابی بکر صدیق رضہ فرماتی ہیں کہ میرے پاس میری ماں تشریف لائین
مین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ میری ماں آئی ہے اور وہ ابھی تک مشرکہ ہے مین اوس سے ملوں
آپ نے فرمایا ہاں اور ایک روایت مین یون ہے کہ مین اوسکو کچھ دون آپ نے فرمایا ہان صلہ رحم کر - اور ایک حدیث مین
ارشاد فرمایا کہ مساکین پر صدقہ کرنا ایک ہی صدقہ ہے اور قرابت والے کو کچھ دینا دو صدقہ ہین - اور جب حضرت ابو طلحہؓ
نے چاہا کہ اپنا باغ جو اونکو محبوب تھا صدقہ کریں بوجہ اس آیت کے کہ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ
تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین عرض کیا کہ یہ باغ فی سبیل اللہ اور فقرا و مساکین کے لیے ہے آپ نے فرمایا کہ
تمہارا ثواب ثابت ہو گیا اب اسکو اپنے اقارب مین تقسیم کر دو - اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ افضل صدقہ اوس
قرابتی کا ہے جو باطن مین عداوت رکھتا ہو اور یہ ارشاد ایسا ہی ہے جیسا یہ فرمایا ہے کہ نیکیون مین افضل یہ ہے کہ ملاوے تو
جو تجھسے علٰحدہ رہے اور دے تو اوسکو جو تجکو محروم کرے اور درگذر کرو اوس سے جو تمپر ظلم کرے - اور مروی ہے کہ حضرت عمرؓ نے
اپنے عاملون کو لکھا کہ اقارب سے کہدو کہ باہم ملاقات کیا کرین اور ایک دوسرے کے ہمسایہ مین نہ رہین - اور پاس رہنے کو
اسلیے منع فرمایا کہ ہمسایہ مین رہنے سے حقوق بہت سے ہو جاتے ہین اور بعض اوقات موجب حسد اور قطع قرابت
ہوا کرتے ہین - اب معلوم کرنا چاہیے کہ جسقدر قرابت مضبوط ہوتی ہے اوسیقدر حقوق بھی موکد ہوتے ہین اور سب سے
زیادہ مخصوص اور قریب ماباپ کی قرابت اولاد کے ساتھ ہے اسلیے والدین اور اولاد کے حقوق اور اقارب سے زیادہ ہین
والدین کے باب مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین لَنْ يَّجْزِيَ وَلَدٌ وَالِدَهٗ حَتّٰى يَجِدَهٗ مَمْلُوْكًا
فَيَشْتَرِيَهٗ فَيُعْتِقَهٗ اور فرمایا والدین کے ساتھ سلوک کرنا نماز اور روزہ اور حج اور عمرہ اور جہاد فی سبیل اللہ سے
افضل ہے - اور فرمایا کہ جو شخص صبح کیوقت اپنے ماباپ دونون کو خوش رکھے اوسکے لیے جنت کی طرف دو دروازے کھلا کرینگے
اور جو شخص شام کیوقت اونکی مرضی کے مطابق ہو اوسکو بھی ایسا ہی ہے اور اگر ماباپ مین سے ایک ہی ہوگا تو ایک ہی
دروازہ کھلیگا اگرچہ وہ دونون ظلم کرین اس جملہ کو تین بار فرمایا - اور جو کوئی صبح کو اپنے ماباپ کو ناراض کریگا اوسکے لیے
دو دروازے دوزخ کی جانب کھل جائنگے اور جو شام کو ناراض کریگا اوسکا بھی یہی حال ہے اور اگر ایک ہوگا تو ایک ہی

اگرچہ وہ ظلم کرین اسکو تین بار مکرر فرمایا۔ اور ایک حدیث مین فرمایا کہ جنت کی خوشبو پانسو برس کی راہ سے معلوم ہوتی ہے مگر فرزند نافرمان اور قرابت کا توڑنیوالا اوسکو نہ سونگھینگے۔ اور فرمایا کہ احسان کر اپنی ما اور باپ اور بہن اور بھائی کے ساتھ پھر اور رشتہ داروں کے ساتھ بحسب قرب قرابت۔ اور مروی ہے کہ اللہ تعالی نے حضرت موسی علیہ السلام کو فرمایا کہ اے موسی جو شخص اپنے ما باپ کی اطاعت کرتا ہے اور میری نافرمانی کرتا ہے اوسکو مین مطیع لکھتا ہون اور جو شخص ما باپ کی نافرمانی کرے اور میری اطاعت کرے اوسکو مین نافرمان لکھتا ہون اور کہتے ہین کہ جب حضرت یعقوب علیہ السلام حضرت یوسف علیہ السلام کے پاس تشریف لائے تو حضرت یوسف کھڑے نہوئے اللہ تعالی نے اونپر وحی بھیجی کہ کیا تم اپنے باپ کی تعظیم کے لیے کھڑا ہونے کو گران جانتے ہو قسم ہے اپنی عزت اور جلال کی تیری پشت سے کوئی نبی نہین پیدا کرونگا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ اگر کوئی شخص صدقہ دینا چاہے تو کچھ مضائقہ نہین کہ اپنے ما باپ کے نام سے دیدے جس صورت مین کہ وہ دونون مسلمان ہون پس اوسکا ثواب اون دونون کو ملیگا اور اوسکو بھی اونھین کے برابر ثواب ملتا ہے بدون اس بات کے کہ اونکے ثواب مین کچھ کمی ہو۔ اور مالک بن ربیعہ کہتے ہین کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین تھے کہ اتنے مین ایک شخص بنی سلمہ مین سے آپ کے پاس حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے والدین مر گئے ہین اونکا حق مجھ پر کوئی ہے کہ ادا کرون فرمایا کہ ہان اونکے لیے نماز پڑھ اور دعا مغفرت مانگ اور اونکا عہد وصیت بجا لا اور اونکے دوستون کی تعظیم کر اور صلہ رحم کر جسکا پیوند اونھین دونون کے سبب سے ہے اور فرمایا اِنَّ مِنْ اَبَرِّ الْبِرِّ اَنْ یَّصِلَ الرَّجُلُ اَهْلَ وُدِّ اَبِیْهِ اور فرمایا کہ ما کے ساتھ سلوک کرنا باپ کی نسبت کے دونا ہے۔ اور فرمایا کہ ما کی دعا بہت جلد قبول ہوتی ہے لوگون نے عرض کیا کہ اسکی کیا وجہ ہے آپ نے فرمایا کہ وہ باپ کی نسبت کے زیادہ مہربان ہوتی ہے اور رحم کی دعا ساقط نہین ہوتی اور اولاد کے حقوق یہ ہین کہ ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ مین کسکے ساتھ سلوک کرون آپ نے فرمایا کہ اپنے والدین کے ساتھ اوسنے عرض کیا کہ میرے ما باپ نہین فرمایا کہ اپنے بچہ پر احسان کر جیسا تیرے والدین کا حق تجھپر ہے ویسا ہی تیرے بچہ کا حق ہے۔ اور ایک حدیث مین فرمایا اللہ رحم کرے اوس باپ پر جو اپنے فرزند کی مدد نیک ہونے پر کرے یعنے اوس سے ایسے بُرے کام نکرے جس سے وہ نافرمان ہو جاوے۔ اور فرمایا کہ دینے مین اپنی سب اولاد کو برابر کرو۔ اور کہتے ہین کہ فرزند سات برس کی عمر تک آدمی کا کھلونا اور گلدستہ ہے اور سات برس تک خادم پھر یا دشمن ہے یا شریک۔ اور حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فرزند کی پیدایش کے ساتوین روز اوسکا عقیقہ ہو اور نام رکھا جاوے اور آلایش دور کیجاوے اور جب چھ برس کا ہو تو اوسکو ادب سکھایا جاوے اور نو برس کا ہو تو اوسکا بستر علیحدہ کیا جاوے اور تیرہ برس کا ہو تو نماز نہ پڑھنے پر پیٹا جاوے اور جب سولہ برس کا ہو جاوے تو اوسکا باپ اوسکی شادی کردے پھر اوسکا ہاتھ پکڑ کر کہے کہ مین نے تجھکو ادب سکھایا علم پڑھایا نکاح کر دیا مین اللہ تعالی کی پناہ مانگتا ہون دنیا مین تیرے فتنہ سے اور آخرت مین تیرے عذاب سے۔ اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ فرزند کا حق والد پر یہ ہے کہ اوسکو اچھی طرح ادب سکھاوے

اور اوسکا نام اچھا رکھے اور فرمایا کُلُّ غُلَامٍ رَهِينٌ بِعَقِيقَتِهِ يُذْبَحُ عَنْهُ يَوْمَ السَّابِعِ وَيُحْلَقُ رَأْسُهُ اور حضرت
قتادہ فرماتے ہیں کہ جب تم عقیقہ ذبح کرو تو اوسکے بال لیکر شہرگ کے سامنے کرو پھر اسیطرح خون میں تر کرو لڑکے کی چندیا
پر رکھدو تاکہ خون تار کی طرح بہہ جاوے پھر اوسکا سر دھو ڈالا جاوے اور اوسکے بعد بال مونڈے جائیں۔ اور ایک آدمی حضرت
عبد اللہ بن مبارک کی جناب میں آیا اور اپنے کسی لڑکے کی شکایت کی آپ نے فرمایا کہ تم نے اوسکو بددعا دی ہے اوسنے کہا
ہاں آپ نے فرمایا کہ خود کردہ را چہ علاج اوسکو تو نے ہی بگاڑا۔ اور بچہ کی اوپر رحم اور نرمی کرنا مستحب ہے اقرع بن حابس
نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ اپنے فرزند حضرت امام حسن علیہ السلام کو پیار کر رہے ہیں اونسے عرض کیا کہ میرے دس
لڑکے ہیں میں نے اون میں سے کیسیکو پیار نہیں کیا آپ نے فرمایا مَنْ لَا يَرْحَمُ لَا يُرْحَمُ اور حضرت عائشہ رضہ فرماتی ہیں
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھکو ایک روز فرمایا کہ اسامہ کا منہ دھو دو میں دھونے لگی گھن کرتی تھی آپ نے میرا ہاتھ
جھٹکدیا پھر اسامہ کو لیکر اوسکا منہ دھویا اور پیار کیا اور فرمایا کہ اسنے ہمپر احسان کیا کہ لڑکی نہیں ہوا اور ایک بار آپ
منبر پر تھے اور حضرت امام حسن علیہ السلام پھسلے آپ نے اوتر کر اونکو اوٹھا لیا اور یہ آیت پڑھی إِنَّمَا أَمْوَالُكُمْ وَأَوْلَادُكُمْ
فِتْنَةٌ اور عبد اللہ بن شداد کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے کہ اتنے میں حضرت امام حسین
علیہ السلام تشریف لائے اور آپ کی گردن پر سوار ہو گئے جس وقت کہ آپ سجدہ میں تھے آپ نے سجدہ میں بہت سی دیر لگائی
یہانتک کہ لوگوں کو گمان ہوا کہ کوئی نیا معاملہ ہوا جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو لوگوں نے عرض کیا کہ آپنے سجدہ لمبا کیا
یہانتک کہ ہمنے گمان کیا کہ کوئی اور بات ہو گئی آپ نے فرمایا کہ یہ میرا فرزند مجھپر سوار ہو گیا تھا اسلئے مجھے اچھا نہ معلوم ہوا
کہ بدون اوسکے مطلب پورا ہونیکے جلدی اتاروں اور اوس میں کئی فائدے بھی ہوئے اول تو قرب الی اللہ کہ سب سے زیادہ
قرب حالت سجدہ میں ہوتا ہے دوسرے اولاد پر رحم کرنا تیسرے امت کو ترحم سکھلانا۔ اور ایک حدیث میں ارشاد فرمایا کہ
فرزند کی بو جنت کی خوشبو ہے۔ اور حضرت امیر معاویہ نے احنف بن قیس کو بلوایا جب وہ آئے تو دریافت کیا کہ اولاد کے
باب میں آپ کیا کہتے ہیں اونھوں نے فرمایا اے امیر المومنین وہ ہمارے دلوں کے میوے اور پشتوں کے تکیہ ہیں ہم اونکے حق میں
زمین فرمانبردار اور آسمان سایہ دار ہیں بڑی بڑی مہمات میں ہم اونہیں کی خاطر گھستے ہیں اگر وہ کچھ مانگیں تو اونکو دو
اور اگر روٹھ جائیں تو منا لو کہ پھر تمکو دل و جان سے چاہینگے اور حتی الوسع تمسے محبت رکھینگے اور تم اونپر بھاری بہت مت
درپے مت پڑو ورنہ تمہاری زندگی سے ناخوش ہو کر چاہینگے کہ جلد مر جاؤ اور تمہارے پاس رہنا اونکو برا معلوم ہوگا۔
امیر صاحب نے اوس سے فرمایا کہ اے احنف بخدا تمہارے آنے سے پیشتر میں یزید پر جلا بھنا بیٹھا تھا جب احنف رخصت ہوئے تو
امیر صاحب یزید سے خوش ہوئے اور اوسکے پاس دو لاکھ درم اور دو سو تھان بھیجے یزید نے اوس میں سے آدھا احنف کو
بانٹ دیا یعنی لاکھ درم اور سو تھان اونکے پاس روانہ کیے غرضکہ اون اخبار سے معلوم ہوتا ہے کہ والدین کا حق نہایت مؤکد ہے
اور اونکے حقوق کی بجا آوری اخوت کے بیان سے تمکو معلوم ہو گئی جسکو ہم پہلے لکھ آئے ہیں کیونکہ یہ علاقہ اخوت سے

ہو کسیقدر ہو بلکہ اسمین دو یا تین زائد ہین اول یہ کہ اکثر علما اس بات پر ہین کہ طاعت والدین کی شبہات مین واجب ہو گو حرام محض مین واجب نہین یہانتک کہ اگر تمہارے بدون کھانا کھانے مین وہ ناراض ہون تو تمکو چاہیے کہ اونکے ساتہ کھاؤ اسلیے کہ شبہہ کا ترک کرنا ورع ہے اور راضی رکھنا والدین کا واجب تو واجب پر ورع کو تقدیم نہین ہو سکتی اسیطرح کسی امر مباح یا نفل مین تمکو جائز نہین کہ بدون اونکی اجازت کے سفر کرو اور فرض اسلام کے حج کو جلد جانا بھی نفل ہے اسلیے کہ اوسکا ادا تاخیر کے ساتہ بھی ہو سکتا ہے اور طلب علم کے لیے سفر کرنا بھی نفل ہے مگر اوس صورت مین کہ نماز اور روزہ اور دوسرے فرائض کا علم حاصل کرنا منظور ہو اور شہر مین کوئی بتانیوالا نہو جیسے کوئی شخص مثلاً اول اول اسلام لایا اور شہر مین شریعت اسلامیہ کا سکھانیوالا کوئی نہین تو اس صورت مین وہ والدین کے حقوق کا مقید نہے اور وطن چھوڑ دے ورنہ بدون اونکی مرضی کے سفر اختیار نکرے۔ حضرت ابو سعید خدری رض فرماتے ہین کہ ایک شخص یمن سے ہجرت کرکے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین آیا اور جہاد کا ارادہ کیا تو آپ نے اوس سے استفسار فرمایا کہ یمن مین تیرے والدین ہین یا نہین اونے عرض کیا کہ ہین آپ نے پوچھا کہ اونھون نے تجکو اجازت دیدی اوسنے عرض کیا کہ نہین آپ نے فرمایا کہ تو اول جا کر اپنے والدین سے اجازت لے اگر وہ اجازت دیدین تو جہاد کرنا ورنہ جتنا تجھسے ہو سکے اونکی اطاعت کرنا کہ یہ امر توحید کے بعد اور اعمال سے بہتر ہے جنکو تو خدا تعالی کے سامنے لیجائیگا۔ اور ایک اور شخص آپ کی خدمت مین حاضر ہوا کہ جہاد کے باب مین آپ سے مشورہ لے آپ نے اوس سے دریافت فرمایا کہ تیری ماہے کہ نہین اوسنے عرض کیا کہ ہے آپنے فرمایا کہ اوس کے ساتھ رہ کہ جنت اوس کے پانو کے تلے ہے۔ اور ایک اور شخص آپکی خدمت مین حاضر ہوا اوسکی درخواست تھی کہ ہجرت پر بیعت کرے اور عرض کیا کہ مین آپکی خدمت مین جب حاضر ہوا ہون کہ اپنے والدین کو روتا چھوڑا ہے آپ نے فرمایا کہ تو اون دونون کے پاس جا اور جیسا اونکو رولایا ہے اوسی طرح اونکو ہنسا۔ اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ حَقُّ كَبِيرِ الْإِخْوَةِ عَلَى صَغِيرِهِمْ كَحَقِّ الْوَالِدِ عَلَى وَلَدِهِ۔ اور فرمایا کہ جب تم مین سے کسی کی سواری شوخی کرے یا اوسکی بی بی خواہ اور کوئی گھروالا بد خلق ہو جاوے تو چاہیے کہ اوسکے کان مین اذان کہے یعنی اس سے سواری کی شوخی اور آدمی کی بدخلقی زائل ہو جاویگی

**چوتھا بیان مملوک کے حق کے ذکر مین** - واضح ہو کہ ملک کی دو قسمین ہین ایک ملک نکاح دوسری ملک رقبہ اول کے حقوق آداب نکاح مین گذر چکے اور ملک رقبہ بھی کچھ حقوق کی مقتضی ہے جنکی رعایت لونڈی غلامون کے ساتھ ضروری ہے اسلیے کہ سب سے پچھلی وصیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی فرمائی کہ اپنے لونڈی غلامون کے باب مین خدا تعالی سے ڈرو جو کچھ تم کھاتے ہو اوسمین سے اونکو کھلاؤ اور جو پہنتے ہو اوسمین سے اونکو پہناؤ اور اونسے ایسے کام نہ لو جنکی اونکو طاقت نہو اور جو تمکو پسند ہون اونکو رہنے دو اور جنکو برا جانو اونکو فروخت کر ڈالو اور اللہ تعالی کی مخلوق کو عذاب مت دو کہ خدا تعالی نے اونکو تمہارے بس مین کر دیا ہے اور اگر وہ چاہتا تو تمکو اونکی ملک مین کر دیتا۔ اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ مملوک کو کھانا اور لباس اچھی طرح دینا چاہیے اور اوس سے زبردستی وہ کام نہ لیا جاوے جسکی اوسکو

طاقت ہو اور فرمایا لَا یَدْخُلُ الْجَنَّۃَ خِبٌّ وَّلَا مُتَکَبِّرٌ وَّلَا خَائِنٌ وَّلَا سَیِّئُ الْمَلَکَۃِ اور حضرت ابن عمر رضی
فرماتے ہیں کہ ایک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ ہم خادم ہو کتنے بار قصور کو معاف
کیا کریں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سکوت فرمایا پھر یہ ارشاد فرمایا کہ ہر روز ستر بار معاف کیا کرو۔ اور حضرت عمر رضہ کا
کا دستور تھا کہ ہر شنبہ کی روز عوالی کو جایا کرتے اور مدینہ سے وہ تین میل ہے پس اگر کسی غلام کو ایسے کام میں پاتے جس کی طاقت
اوسکو ہوتی تو اوس سے کچھ کام کم کر دیتے۔ حضرت ابو ہریرہ رضہ سے مروی ہے کہ آپ نے ایک شخص کو اپنی سواری پر دیکھا
اور اوس کا غلام پیچھے دوڑتا آتا تھا فرمایا کہ ای بندہ خدا اسکو بھی اپنے پیچھے بٹھا لے کہ وہ تیرا بھائی ہے جیسی جان تجھ میں ہے
ویسی ہی اوس میں بھی ہے اوسنے اوسکو بھی بٹھا لیا پھر حضرت ابو ہریرہ رضہ نے فرمایا کہ بندہ اللہ تعالی سے دور ہی ہوتا جاتا ہے
جبتک کہ آدمی اوسکے پیچھے پیادہ چلتے ہیں اور حضرت ابو درداء رضہ کی ایک لونڈی نے اوس سے عرض کیا کہ میں نے تم کو
ایک برس سے زہر دیا مگر تم میں کچھ اثر ہوا آپ نے پوچھا کہ تو نے زہر کیوں دیا اوسنے عرض کیا کہ اس خیال سے کہ آپ سے
رخصت مل جائے آپنے فرمایا کہ تو جا میں نے خدا تعالی کے واسطے تجھکو آزاد کیا اور زہر ہی رحم فرماتے ہیں کہ جب تو غلام کو کہے
کہ خدا تعالی تجھکو رسوا کرے تو وہ آزاد ہے اور احنف بن قیس سے کسی نے پوچھا کہ تمنے بردباری کس سے سیکھی اونھوں نے کہا کہ
قیس بن عاصم سے سائل نے کہا کہ اونکا حلم کیا تھا اونہوں نے کہا کہ وہ اپنے گھر میں بیٹھے تھے کہ اتنے میں اونکی لونڈی ایک سیخ کباب
کی اونکے پاس لائی وہ سیخ اوسکے ہاتھ سے چھوٹ کر اونکے لڑکے پر گری جو اوس سے زخمی ہو کر مرگیا اوس لونڈی کے ہوش
جاتے رہے اور نہایت ہراساں ہوئی اونھوں نے سوچا کہ بدون آزاد کرنے کے اس کا ڈر موقوف نہ ہوگا اوس سے کہا کہ خوف مت کر
جا تو آزاد ہے۔ اور عون بن عبد اللہ کا غلام جب اونکی حکم عدولی کرتا تو فرماتے کہ تو اپنے آقا کی مثل ہو گیا کہ تیرا آقا اپنے خداوند
کی نافرمانی کرتا ہے اور تو اپنے آقا کی نافرمانی کرتا ہے ایک روز اوس غلام نے اونکو بہت آزردہ کیا تو فرمایا کہ تو یہ چاہتا ہے کہ میں
تجھکو ماروں سو نہ ہوگا جا تو آزاد ہے۔ اور میمون بن مہران کے پاس ایک لونڈی تھی آپ کے یہاں کوئی مہمان آگیا آپ نے
لونڈی سے کہا کہ کھانا جلد لا وہ ہاتھ میں بھرا پیالہ لیکر جلد چلی اور ایسی پھسلی کہ وہ پیالہ آقا کے سر پر گر گیا اونھوں نے
فرمایا کہ تو نے مجھکو جلا دیا لونڈی نے عرض کیا کہ ای خیر کے سکھانیوالے اور لوگوں کو ادب دینے والے اللہ تعالی کے ارشاد
کی بموجب کاربند ہو جیے اونھوں نے پوچھا کہ اللہ تعالی نے کیا ارشاد فرمایا ہے اوسنے کہا کہ وہ فرماتا ہے وَالْکَاظِمِیْنَ الْغَیْظَ
اونھوں نے فرمایا کہ میں نے اپنے غصہ کو ضبط کیا اوسنے کہا کہ آگے یہ ارشاد ہے وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ اونھوں نے
فرمایا کہ میں نے تجھکو معاف کیا اوسنے کہا کچھ اور بھی سلوک کیجیے کہ اللہ تعالی ارشاد فرماتا ہے وَاللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ
اونھوں نے فرمایا کہ تو خدا تعالی کے واسطے آزاد ہے۔ اور ابن منکدر فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم سے اپنے غلام کو مارا اوسنے یہ کہنا شروع کیا کہ خدا تعالی کے لیے اور اوسکی رضا کے لیے مجھے چھوڑ دو مگر اوس شخص نے معاف نہ کیا
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے غلام کی فریاد سنی اور اوس شخص کے پاس قدم رنجہ فرمایا جب اوسنے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو

دیکھا اپنا ہاتھ روک لیا آپ نے فرمایا کہ اس غلام نے تمکو خدا کے واسطے دہائی دیتے معاف نکیا اب مجکو دیکھکر دست کش ہوئے اوسنے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ آزاد ہی خدا تعالی کی رضا کیلیے آپنے فرمایا کہ اگر تم ایسا نکرتے تو آتش دوزخ تمہارا منہ پھونک دیتی۔ اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ غلام جب اپنے آقا کی خیرخواہی کرتا ہی اور اللہ تعالی کی عبادت اچھی طرح کرتا ہے تو اوسکو دوہرا ثواب ملتا ہی۔ اور جب ابو رافع رضہ آزاد ہوئے تو روئے اور کہا کہ مجکو دو ثواب ملتے تھے اب ایک جاتا رہا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے سامنے تین ایسے شخص پیش کیے گئے جو سب سے پیشتر جنت مین جاوینگے اور تین ایسے جو اول دوزخ مین داخل ہونگے جو تین کہ اول جنت مین جاوینگے ایک شہید ہی دوم غلام جسنے اپنے پروردگار کی عبادت اچھی طرح کی اور اپنے آقا کی خیرخواہی کی سوم پارسا عیالدار سوال کا تارک اور جو تین دوزخ مین اول جاوینگے ایک امیر ظالم دوسرے مالدار کہ خدا تعالی کا حق ادا نہین کرتا تیسرے فقیر شیخی باز۔ اور ابو مسعود انصاری رضہ فرماتے ہین کہ مین ایک غلام کو مار رہا تھا کہ اتنے مین اپنے پشت کی جانب سے دو بار آواز سنی خبردار ای ابو مسعود مین نے جو منہ پھیر کر دیکھا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تھے مین نے کوڑا ہاتھ سے ڈالدیا آپنے فرمایا کہ بخدا جتنی قدرت تجکو اسپر ہے اوس سے زیادہ اللہ تعالی کو تجہپر قدرت ہی۔ اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ جب کوئی تم مین خادم مول لے تو چاہیے کہ اول اوسکو شیرینی کھلاوے کہ اوسکے نفس کے حق مین یہ اچھی ہے اس حدیث کو معاذ رضہ نے روایت کیا ہی۔ اور حضرت ابوہریرہ رضہ نے فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہی کہ جب تم مین سے کسی کا خادم اوسکا کھانا لاوے تو چاہیے کہ اوسکو ساتھ بٹھلا کر کھلاوے اور اگر ایسا نکرے تو اوسکو علیحدہ دیدے اور ایک روایت مین یون ہی کہ جب کسی کا غلام نے کھانا تیار کر کے اوسکی گرمی اور دھوئیں کی محنت سے بچا دیا اور کھانا اوسکے سامنے لاوے تو چاہیے کہ اوسکو بٹھلا کر ساتھ کھلاوے ورنہ علیحدہ دیدے یا ایک لقمہ کو روغن مین تر کر کے اوسکے ہاتھ پر رکھدے اور کہے کہ اسے کھالے اور جب آپنے فرمایا کہ روغن مین تر کرے تو ہاتھ سے اشارہ بھی کر دیا کہ ایسے تر کرے۔ اور ایک شخص حضرت سلمان فارسی رضہ کی خدمت مین گیا دیکھا تو آپ آٹا گوندھتے ہین اوسنے عرض کیا کہ آپ کیون گوندھتے ہین خادم کہان ہی فرمایا کہ اوسکو ہمنے اور کام کو بھیجا ہی ہمکو اچھا نہ معلوم ہوا کہ اوسپر دو کام اکٹھے کردین۔ اور ایک حدیث مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مَنْ كَانَتْ عِنْدَهُ جَارِيَةٌ فَعَالَهَا وَأَحْسَنَ إِلَيْهَا ثُمَّ أَعْتَقَهَا وَتَزَوَّجَهَا فَذَلِكَ لَهُ أَجْرَانِ ۔ اور ایک اور حدیث مین فرمایا كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ ۔ غرضکہ مملوک کے حقوق یہ ہین کہ خوراک اور پوشاک مین اونکو اپنا شریک کرے اور طاقت سے زیادہ کام نہ لیوے اور اونکی طرف تکبر اور حقارت کی نظر سے نہ دیکھے اور اونکے قصور معاف کرے اور جب اوسپر غصہ آوے تو یون سوچے کہ مین بھی تو آخر اللہ تعالی کی سرکار کا غلام ہون اوسکی طاعت مین قصور کرتا ہون اور وہ سزا نہین دیتا اگر اسنے کوئی خطا کی تو کیا عجب ہی حالانکہ خدا تعالی مجہپر زیادہ قادر ہی بہ نسبت اسکے کہ مین اسپر قادر ہون۔ فضالہ بن عبید روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تین شخصون کے احوال کی پرسش نہوگی ایک وہ جو جماعت سے علیحدہ ہوا دوم جسنے امام کی نافرمانی کی اور اسی حالت مین مرا ان دونون کی پرسش نہوگی سوم وہ عورت جسکا خاوند چلا گیا اور

دنیا کی محبت جاتی رہی اوسکو خارج کر گیا مگر اوسکے عوض سنوارنا اوسکا اختیار کیا اور ساتھ نکلی تو اوسکی بھی پرستش ہونے لگی اور تین
درجہ میں جنکے مال کی پرستش نہ ہوگی ایک تو اللہ تعالیٰ سے اوسکی چادر میں منازعت کرے اور اوسکی چادر کبریا و ازار عزت
دوسرا ایک وہ شخص کہ اللہ تعالیٰ سے شک میں ہے اور ایک وہ کہ اسکی رحمت سے ناامید ہو ف چادر کبریا ہے اور ازار عزت ہے
یہ دونوں مثال کو ہین یعنی جیسے ایک چادر اور ازار مین دوسرا شریک نہین ہوتا ویسے ہی خدا تعالیٰ اپنی کبریا اور
عزت مین یکتا ہے اوسکا کوئی شریک نہیں۔ باب آداب صحبت تمام ہوا۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ اَوَّلًا وَّاٰخِرًا وَّظَاهِرًا وَّبَاطِنًا
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ عَبْدٍ مُصْطَفٰى

## چھٹا باب عزلت کے آداب کے بیان مین

رباعی دنیا میں بہت کم ہین جو ہون خوش طینت | ان لوگون کے ملنے سے بھلی ہے عزلت
یکسا جو ہو سطور تو بس سے احسن | وحدت میں سلامت ہے دوئی میں آفت

واضح ہو کہ گوشہ نشینی اور اختلاط میں سے ایک کو دوسرے پر فضیلت دینے مین لوگون کا اختلاف بہت ہے اور دونوں
ہر ایک مین کچھ خرابیاں ہین جنکے باعث آدمی کو نفرت ہوتی ہے اور کچھ خوبیاں ہیں کہ اونکی ہمت کو رغبت ہوتی ہے
اور اکثر عابدون اور زاہدون کا میل اختیار عزلت کی جانب ہے اور اوسکو اختلاط پر ترجیح دیتے ہین اور جو ہم نے باب میں
جو اختلاط اور اخوت اور انس کی فضیلت مذکور کی وہ گویا اس مضمون کی مخالف پڑتی ہے جسکی طرف اکثر لوگ میل کر
کر خلوت کو اختیار کرتے ہین اسلیے اس مادہ میں امر حق کو واضح کر دینا ضرور ہوا اور یہ مطلب دو فصلون کے لکھنے سے حاصل ہوگا

**پہلی فصل** اس ذکر مین کہ لوگون کے مذاہب اور اقوال اس باب مین کیا ہیں اور فریقین کے دلائل کیا ہیں
اختلاف اس باب مین اتنا ہوا ہے کہ تابعین مین بھی ظاہر ہوا چنانچہ سفیان ثوری اور ابراہیم بن ادہم اور داود طائی
اور فضیل بن عیاض اور سلیمان خواص اور یوسف بن اسباط اور حذیفہ مرعشی اور بشر حافی کا مذہب ہے کہ عزلت اختیار
کرنی چاہیے اور اختلاط پر اسکو فضیلت ہے۔ اور اکثر تابعین یہ فرماتے ہین کہ اختلاط کرنا اور بہت سے یار اور دوست بنانے
اور مومنین سے الفت اور محبت بہم پہنچانی اور دین پر انکو سبب مدد دینا مستحب ہے اسلیے کہ نیکی اور تقوی پر ایکدوسرے کو
مدد دینا اسی صورت مین پایا جاتا ہے جسکا حکم وَتَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى مین ہے اور اس رائے کی طرف سعید بن
مسیب اور شعبی اور ابن ابی لیلی اور ہشام بن عروہ اور ابن شبرمہ اور شریح اور شریک بن عبد اللہ اور ابن عیینہ اور ابن مبارک
اور شافعی اور احمد بن حنبل اور دوسرے بہت لوگ مائل ہیں۔ اور علما کے جو اس باب مین کلمے منقول ہیں ان مین سے بعض تو مطلق ایسے
ہیں کہ دونون رایون مین سے ایک کی جانب میل پایا جاتا ہے اور بعض ایسے کلمے ہیں جنسے میل کی علامت
معلوم نہیں ہوتی ہے اب ہم اول قسم کے کلمون کو لکھتے ہین اور دوسری قسم کے کلمون کو وہان لکھینگے جہان خرابیوں اور
فوائد کا ذکر کرینگے پس کہتے ہین کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ تم سب اپنا اپنا حصہ عزلت میں سے لو

اور حضرت ابن سیرین فرماتی ہین کہ عزلت عبادت ہی اور حضرت فضیل رح فرماتی ہین کہ اللہ تعالی محبت ہونیکے لیے کافی ہی
اور قرآن مونس ہونیکو اور موت واعظ ہونیکو کفایت ہی اللہ تعالی کو ساتھی بنالی اور لوگون کو ایک طرف کر- اور ابوالربیع
زاہد نے داؤد طائی سی کہا کہ مجکو نصیحت فرمایئی- اونھون نے فرمایا کہ دنیا سی روزہ رکھہ اور آخرت کو اپنی افطار کی لیے مقرر کر اور
لوگون سی ایسا بھاگ جیسا شیر سی بھاگتا ہی- اور حضرت حسن بصری رح فرماتی ہین کہ کچھ جملے مجکو توریت کی یاد ہین- آدمی
نے قناعت کی اور بے پروا ہوا- لوگون سی علیحدہ ہوا اور سالم رہا- شہوتون کو ترک کیا اور آزاد ہوا- حسد کو ترک کیا تو
صاحب مروت ہوا- تھوڑا صبر کیا تو بہت نفع اوٹھایا- اور وہیب بن الورد فرماتی ہین کہ ہمنے سنا ہی کہ حکمت کے دس جزء ہین
نو تو سکوت مین ہین اور ایک آدمیون سی عزلت اختیار کرنے مین- اور یوسف بن مسلم نے علی بن بکار سی کہا کہ آپ
تنہائی پر بڑی صابر ہین اور علی بن بکار ان دنون مین اپنی گھر بیٹھہ رہی تھی باہر نہ نکلتے تھے اونھون نے جواب دیا کہ جوانی
مین تو اس سی بھی زیادہ چیز پر صبر کرتا تھا یعنی لوگون کی پاس بیٹھتا تھا اور اونسی کلام نکرتا تھا- اور سفیان ثوری رح
فرماتی ہین کہ اب وہ زمانہ ہی کہ آدمی چپ ہو کر اپنی گھر بیٹھہ رہی- اور بعض اکابر فرماتی ہین کہ ہم ایک کشتی مین سوار تھے
اور ہماری ساتھہ ایک جوان شخص علوی بھی سوار تھا سات روز ہماری ہمراہ رہا مگر ہمنے اوسکو بولتی نہ سنا آخر ہمنے اوس سے
کہا کہ خدا تعالی نے ہمکو اور تمکو سات دن سی یکجا کیا ہی یہ کیا بات ہی کہ تم ہمسے نہ ملو نہ بولو اوسنے اس مضمون کا قطعہ پڑھا

| قطعہ کچھ ڈر اگر ہے نہ غم ہے پسر کے مرنے کا | نہ ڈر ہے کہ کوئی امر فوت ہووے گا |
|---|---|
| بہہ علم سیکھا ہے طفلی کی چاہ پوری کر | نہایت اسکی ہے تنہائی اور چپ رہنا |

اور ابراہیم نخعی رح نے ایک شخص سی کہا کہ علم تحصیل کر پھر عزلت اختیار کر اور ایسا ہی ربیع بن خثیم نے فرمایا ہی- اور کہتے ہین
حضرت مالک بن انس رض جنازون پر آتی تھے اور بیمارون کو پوچھتے اور یار دوستون سی ملتے تھے مگر رفتہ رفتہ ایک ایک
بات ترک کی یہانتک کہ سبکو چھوڑ دیا اور فرمایا کرتی کہ آسان بات نہین کہ آدمی اپنی سب عذرون کو بیان ہی کر دیا کرے
اور حضرت عمر بن عبدالعزیز رض سے کسی نے کہا کہ بہتر ہو اگر آپ کچہ فرصت ہملوگون کے لیے نکال لین آپ نے فرمایا فرصت
رخصت ہوئی اب خدا تعالی کے پاس ہی فرصت ملیگی- اور فضیل رح فرماتی ہین کہ مین آدمی کا ممنون ہون اگر
وہ رستہ مین مجھسے ملے اور مجکو سلام نکری اور جب مین بیمار پڑون تو عیادت نکری- اور ابو سلیمان دارانی رح فرماتی ہین
کہ ربیع بن خثیم اپنے مکان کے دروازہ پر بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے مین ایک پتھر آپکی پیشانی پر لگا اور اوسکو زخمی کیا
آپ پیشانی پر سے خون پونچھتے جاتی تھے اور کہتی تھی کہ اے ربیع اب تو تجکو نصیحت ہوگئی پھر اوٹھکر مکان مین چلے گئے
اور اپنے جنازہ کے نکلنے تک پھر کبھی دروازہ پر نہ بیٹھے- اور حضرت سعد بن ابی وقاص اور سعید بن زید رض عقیق مین
اپنے اپنے گھرون کے اندر بیٹھہ رہے مدینہ منورہ مین جمعہ وغیرہ کو نہ آتی تھے یہانتک کہ عقیق ہی مین دونون کا انتقال ہوا
اور یوسف بن اسباط کہتے ہین کہ مین نے سفیان ثوری رح کو کہتے سنا ہی کہ قسم ہی اوس ذات کی جسکے سوا اور کوئی معبود نہین

دنیا کی نجاستوں سے اوسکو فارغ کر گیا مگر اوسکے بعد اوسنے بناو سنگار کیا اور باہر نکلی تو اوسکی بھی پرستش خلق کی اور تمین
دمین میں ایسے حال کی پرستش نہ کی ایک کہ اللہ تعالیٰ سے اوسکی چادر میں منازعت کرے اور اوسکی چادر کبریا اور ازار عزت
اور ایک وہ شخص کہ اللہ تعالیٰ سے شک میں ہے اور ایک وہ کہ اوسکی رحمت سے نا امید ہو۔ ف چادر کبریا ہے اور ازار عزت ہے
یہ تمثیلاً بطور مثال کے ہے یعنی جیسے ایک چادر اور ازار میں دوسرا شریک نہیں ہوتا ویسے ہی خدا تعالیٰ اپنی کبریا اور
عزت میں یکتا ہے اوسکا کوئی شریک نہیں۔ باب آداب صحبت تمام ہوا۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ اَوَّلًا وَّاٰخِرًا وَّظَاهِرًا وَّبَاطِنًا
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ عَبْدٍ مُصْطَفٰى

## چھٹا باب عزلت کے آداب کے بیان میں

| | |
|---|---|
| رباعی دنیا میں بہت کم ہیں جو ہوں خوش طینت | ان لوگوں کے ملنے سے بھلی ہے عزلت |
| عنقا جو ہو مستور تو شن سے اچھا ہے | وحدت میں سلامت ہے دوئی میں آفت |

واضح ہو کہ گوشہ نشینی اور اختلاط میں سے ایک کو دوسرے پر فضیلت دینے میں لوگوں کا اختلاف بہت ہے اور دونوں میں
ہر ایک میں کچھ خرابیاں ہیں جنکے باعث آدمی کو نفرت ہوتی ہے اور کچھ خوبیاں ہیں کہ اونکی رغبت ہوتی ہے
اور اکثر عابدوں اور زاہدوں کا میل اختیار عزلت کی جانب ہے اور اوسکو اختلاط پر ترجیح دیتے ہیں اور جو ہم نے باب صحبت میں
جو اختلاط اور اخوت اور الفت کی فضیلت مذکور کی وہ گویا اس … کی مخالفت پڑتی ہے جسکی طرف اکثر دیکھا ہیں ہو
کہ خلوت کو اختیار کرتے ہیں اسلیے اس مادہ میں امر حق کو واضح کر دینا ضرور ہوا اور یہ مطلب دو فصلوں کی لکھنے سے حاصل ہوگا

**پہلی فصل** اس ذکر میں کہ لوگوں کے مذاہب اور اقوال اس باب میں کیا ہیں اور فریقین کے دلائل کیا ہیں
اختلاف اس باب میں آتا ہوا ہے کہ تابعین میں بھی ظاہر ہوا چنانچہ سفیان ثوری اور ابراہیم بن ادہم اور داود طائی
اور فضیل بن عیاض اور سلیمان خواص اور یوسف بن اسباط اور حذیفہ مرعشی اور بشر حافی کا مذہب ہے کہ عزلت اختیار
کرنی چاہیے اور اختلاط پر اوسکو فضیلت ہے۔ اور اکثر تابعین یہ فرماتے ہیں کہ اختلاط کرنا اور بہت سے یار اور دوست بنانا
اور مومنین سے الفت اور محبت بہم پہنچانی اور دین پر اونکے سبب سے مدد چاہنی مستحب ہے اسلیے کہ نیکی اور تقوی پر ایک دوسرے کو
مدد دینا اسی صورت میں پایا جاتا ہے جسکا حکم وَتَعَاوَنُوا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى میں ہے اور اس رائے کی طرف سعید بن
مسیب اور شعبی اور ابن ابی لیلیٰ اور ہشام بن عروہ اور ابن شبرمہ اور شریح اور شریک بن عبد اللہ اور ابن عیینہ اور ابن مبارک
اور شافعی اور احمد بن حنبل اور دوسرے بہت لوگ مائل ہیں۔ اور علماء کے جو اس باب میں کلمات منقول ہیں اون میں سے بعض تو مطلق ہیں
جیسے دونوں رایوں میں سے ایک کی جانب میل پایا جاتا ہے اور بعض ہیں کچھ ایسے کلمات بھی ہیں جیسے میل کی جانب
معلوم ہوتی ہے اب ہم اول قسم کے جملوں کو لکھتے ہیں اور دوسری قسم کے جملوں کو وہاں لکھینگے جہاں خرابیوں اور
فوائد کا ذکر کرینگے پس کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضہ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ تم سب اپنا اپنا حصہ عزلت میں سے لو

اور حضرت ابن سیرین فرماتے ہین کہ عزلت عبادت ہے اور حضرت فضیل رح فرماتے ہین کہ اللہ تعالی محب ہونیکے لیے کافی ہے
اور قرآن مونس ہونے کو اور موت واعظ ہونیکو کفایت ہے اللہ تعالی کو ساتھی بنا لے اور لوگون کو ایک طرف کر۔ اور ابوالربیع
زاہد نے داؤد طائی سے کہا کہ مجھکو نصیحت فرمایئے اونھون نے فرمایا کہ دنیا سے روزہ رکھ اور آخرت کو اپنے افطار کے لیے مقرر کر اور
لوگون سے ایسا بھاگ جیسا شیر سے بھاگتا ہے۔ اور حضرت حسن بصری رح فرماتے ہین کہ کچھ جملے مجھکو توریت کے یاد ہین۔ آدمی
نے قناعت کی اور بے پروا ہوا۔ لوگون سے علیحدہ ہوا اور سالم رہا شہوتون کو ترک کیا اور آزاد ہوا۔ حسد کو ترک کیا تو
صاحب مروت ہوا۔ تھوڑا صبر کیا تو بہت نفع اوٹھایا۔ اور وہیب بن الورد فرماتے کہ ہمنے سنا ہے کہ حکمت کے دس جز ہین
نو تو سکوت مین ہین اور ایک آدمیون سے عزلت اختیار کرنے مین۔ اور یوسف بن مسلم نے علی بن بکار سے کہا کہ آپ
تنہائی پر بڑے صابر ہین اور علی بن بکار اون دنون مین اپنے گھر بیٹھے رہتے تھے باہر نہ نکلتے تھے اونھون نے جواب دیا کہ جوانی
مین تو اس سے بھی زیادہ چیز پر صبر کرتا تھا یعنے لوگون کے پاس بیٹھتا تھا اور اون سے کلام نکرتا تھا۔ اور سفیان ثوری رح
فرماتے ہین کہ اب وہ زمانہ ہے کہ آدمی چپ ہو کر اپنے گھر بیٹھ رہے۔ اور بعض اکابر فرماتے ہین کہ ہم ایک کشتی مین سوار تھے
اور ہمارے ساتھ ایک جوان شخص علوی بھی سوار تھا سات روز ہمارے ہمراہ رہا مگر ہمنے اوسکو بولتے نہ سنا آخر ہمنے اوس سے
کہا کہ خدا تعالی نے ہمکو اور تمکو سات دن سے یکجا کیا ہے یہ کیا بات ہے کہ تم ہمسے نہ ملو نہ بولو اوسنے اس مضمون کا قطعہ پڑھا

| | | |
|---|---|---|
| قطعہ بکھیڑا کم ہے نہ غم ہے پسر کے مرنے کا | | نہ ڈر سے ہے کہ کوئی امر فوت ہووے گا |
| یہہ علم سیکھا ہے طفلی کی چپاؤ پوری کر | | نہایت اسکی ہے تنہائی اور چپ رہنا |

اور ابراہیم نخعی رح نے ایک شخص سے کہا کہ علم تحصیل کر پھر عزلت اختیار کر اور ایسا ہی ربیع بن خثیم نے فرمایا ہے۔ اور کہتے ہین
حضرت مالک بن انس رض جنازون پر آتے تھے اور بیمارون کو پوچھتے اور یاردوستون سے ملتے تھے گر رفتہ رفتہ ایک ایک
بات ترک کی یہانتک کہ سبکو چھوڑ دیا اور فرمایا کرتے کہ آسان بات نہین کہ آدمی اپنے سب عذرون کو بیان ہی کر دیا کرے
اور حضرت عمر بن عبد العزیز رض سے کسی نے کہا کہ بہتر ہو اگر آپ کچھ فرصت ہملوگون کے لیے نکال لین آپ نے فرمایا فرصت
رخصت ہوئی اب خدا تعالی کے پاس ہی فرصت ملیگی۔ اور فضیل رح فرماتے ہین کہ مین آدمی کا ممنون ہون اگر
وہ راستہ مین مجھسے ملے اور مجھکو سلام نکرے اور جب مین بیمار پڑون تو عیادت نکرے۔ اور ابو سلیمان دارانی رح فرماتے ہین
کہ ربیع بن خثیم اپنے مکان کے دروازہ پر بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے مین ایک پتھر آپ کی پیشانی پر لگا اور اوسکو زخمی کیا
آپ پیشانی پر سے خون پونچھتے جاتے تھے اور کہتے تھے کہ اے ربیع اب تو تجھکو نصیحت ہو گئی پھر اوٹھکر مکان مین چلے گئے
اور اپنے جنازہ کے نکلنے تک پھر کبھی دروازہ پر نہ بیٹھے۔ اور حضرت سعد بن ابی وقاص اور سعید بن زید رض عقیق مین
اپنے اپنے گھرون کے اندر بیٹھ رہے مدینہ منورہ مین جمعہ وغیرہ کو نہ آتے تھے یہانتک کہ عقیق ہی مین دونون کا انتقال ہوا
اور یوسف بن اسباط کہتے ہین کہ مین نے سفیان ثوری رح کو کہتے سنا ہے کہ قسم ہے اوس ذات کی جسکے سوا اور کوئی معبود نہین

کہ اس وقت ضروری ہوگئی۔ اور حضرت ربیع بن عبد اللہ فرماتے ہین کہ لوگون سے شناسائی کم کرو اسلیے کہ تمکو کیا خبر ہے کہ قیامت
مین تمہارا کیا حال ہوگا اگر اسمین رسوائی ہوگی تو تمہارے واقف کار تھوڑے ہی ہون تو بہتر ہے۔ اور کوئی امیر
حاتم اصم رح کے پاس گیا اور عرض کیا کہ آپکو کچھ مجھسے کام ہو تو ارشاد فرمایئے اونھون نے فرمایا کہ بڑا مطلب یہ ہے کہ نہ تو
مجھکو دیکھے اور نہ مین تجکو۔ اور ایک شخص نے سہل تستری رح سے کہا کہ میرا ارادہ ہے کہ آپکے ساتھ رہون آپ نے فرمایا کہ ہم دونون
مین سے جب ایک شخص مرجائیگا اوسوقت کون ساتھ ہوگا جو اوسوقت ساتھی ہو اوسیکے ساتھ رہنا چاہیے اور فضیل
نے کسی سے کہا کہ تمہارا لڑکا علی یہ کہتا ہے کہ کاش مین ایسی جگہہ ہون کہ لوگون کو نہ دیکھون اور وہ مجکو نہ دیکھین فضیل رح
رو پڑے اور کہا کہ افسوس ہے علی کے حال پر اوسنے بات کہی مگر ادھوری کہی پوری جب ہوتی کہ یون کہتا کہ مین لوگونکو
دیکھون نہ وہ مجھے دیکھین۔ اور یہ بھی فضیل رح کا قول ہے کہ بہت سے لوگون سے شناسائی ہونی آدمی کی عقل کے ضعیف ہونیکی
علامت ہے۔ اور حضرت ابن عباس رض فرماتے ہین کہ مجلس دن مین سے افضل وہ ہے جو تمہارے گھر کے نہایت اندر ہو کہ تم کسیکو
دیکھو اور نہ کوئی تمکو دیکھے غرضکہ جو لوگ عزلت کی طرف مائل ہین یہ اونکے اقوال ہین اب مناسب ہے کہ اس فصل کو دو
بیانون مین منقسم کیا جائے اور ہر ایک فصل مین فریقین کی حجتین اور اونکا حل ذکر کیا جائے۔

پہلا بیان۔ اون لوگون کی حجتون کے ذکر مین جو اختلاط کی طرف مائل ہین اور اون حجتون کے ضعیف ہونیکا بیان
ان لوگونکی اول دلیل یہ آیت ہے وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ تَفَرَّقُوا وَاخْتَلَفُوا الآیۃ اور یہ آیت فَاذْكُرُوا
نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ إِذْ كُنْتُمْ أَعْدَاءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ اس آیت مین اللہ تعالی نے لوگون پر اپنا احسان بتایا کہ
اونمین محبت و الفت پیدا کیا اور یہ دلیل ضعیف ہے اسلیے کہ تفرق سے مراد اس آیت مین قرآن مجید اور اصول شریعت
مین رایون کا جدا ہونا اور مذہبون کا اختلاف ہے اور الفت سے یہ غرض ہے کہ دلون مین سے اون کینون کو نکالڈالا جاوے
جو سبب فتنہ اور باعث خصومات ہون اور عزلت ان امور کی منافی نہین یہ باتین اوسمین بھی ممکن ہین۔ دوسری
دلیل یہ حدیث شریف ہے اَلْمُؤْمِنُ إِلْفٌ مَأْلُوفٌ وَلَا خَيْرَ فِيمَنْ لَا يَأْلَفُ وَلَا يُؤْلَفُ اور یہ بھی ضعیف ہے
اسلیے کہ اسمین اشارہ بدخلقی کی برائی کی طرف ہے جسکے سبب سے الفت نہین ہوسکتی اسکا مصداق وہ شخص نہین ہے
جو خوش خلق ہو اور اگر اختلاط کرے تو خود دوستون سے الفت کرے اور دوسرے اوس سے الفت کرین لیکن اپنے نفس کی
سلامتی اور بچاؤ کے ارادے اختلاط کو ترک کردیا ہو۔ تیسری دلیل یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین
مَنْ فَارَقَ الْجَمَاعَةَ فَمَاتَ فَمِيتَتُهُ جَاهِلِيَّةٌ اور ایک حدیث مین یون ارشاد فرمایا مَنْ شَقَّ عَصَا الْمُسْلِمِينَ
وَالْمُسْلِمُونَ فِي إِسْلَامٍ دَامِجٍ فَقَدْ خَلَعَ رِبْقَةَ الْإِسْلَامِ مِنْ عُنُقِهِ اور یہ دلیل بھی ضعیف ہے اسلیے کہ جماعت
یہان وہ جماعت مراد ہے جو ایک امام کی بیعت پر متفق ہوگئی ہو تو جو شخص اون لوگون کے خلاف کریگا وہ باغی ہوگا تو
جدائی سے غرض رای کی مخالفت ہے اور یہ اسلیے ممنوع ہے کہ مخلوق کیلیے ایک امام ضرور ہونا چاہیے جسکی وہ اطاعت کرین

اور سب امور پیشتر ہی جاتے ہین اور یہ صورت بدون اکثرون کی بیعت کے ہو نہین سکتی اسلیے اس امر مین مخالف ہونا
معاملہ دینی کو برہم کرنا اور فتنہ کو برپا کرنا ہے اسمین عزلت کا کچھ ذکر نہین ۔ چوتھی دلیل یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے تین دن سے زیادہ ترک ملاقات سے منع فرمایا چنانچہ ارشاد فرمایا جو شخص اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑ دے اور مر جاوے
تو دوزخ مین جاویگا۔ اور فرمایا کسی مرد مسلمان کو حلال نہین کہ اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑے اور جو ملاقات مین
سبقت کریگا وہ جنت مین داخل ہوگا۔ اور فرمایا جو شخص اپنے بھائی کو چھ دن سے زیادہ چھوڑے تو وہ مثل اوسکے قاتل
کے ہے پس اگر آدمی عزلت کریگا تو بالکل دوست آشناؤن کو چھوڑ دیگا جو ان احادیث کی رو سے ممنوع ہے اور یہ دلیل بھی
ضعیف ہے کیونکہ اس چھوڑنے سے مراد یہ ہے کہ لوگون سے ناراض ہو کر بات کرنے اور سلام اور معمولی اختلاط ترک کرے
اسمین یہ صورت داخل نہین کہ بدون ناراضی کے اختلاط ترک کردے علاوہ اسکے دو جگہہ مین تین دن سے زائد بھی ترک اختلاط
درست ہے ایک یہ کہ معلوم ہو کہ تین دن سے زائد چھوڑنے مین دوسرا شخص رو براہ ہو جائیگا دوم یہ کہ اپنی سلامتی اسی مین سمجھے
اور ممانعت حدیث کی ہر چند عام ہے مگر اوس سے یہ دونون صورتین مخصوص مستثنی ہین اسلیے کہ حضرت عائشہ رض سے مروی ہے
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اونکو ذوالحجہ اور محرم اور صفر کے کچھ دنون تک چھوڑ دیا تھا اور حضرت عمر رض روایت کرتے ہین
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواج مطہرات کو ایک مہینے کو ترک کیا تھا اور اونسے قسم کھائی تھی اور اپنے اوس مقام
مین چڑھ گئے تھے جسمین آپ کا غلہ وغیرہ رہتا تھا اوسمین انتیس دن ٹھہرے جب آپ اترے تو عرض کیا گیا کہ آپ تو انتیس دن
رہے آپ نے فرمایا کہ مہینا کبھی انتیس کا ہوتا ہے۔ اور حضرت عائشہ رض سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ کسی مرد مسلمان کو حلال نہین کہ اپنے بھائی کو تین دن سے زائد چھوڑے مگر اوس صورت مین کہ اوسکی شر سے محفوظ و
مامون نہووے تو اس حدیث مین تخصیص کی صراحت موجود ہے اور حضرت حسن بصری رح کا قول اسی حدیث پر مبنی ہے
کہ آپنے فرمایا کہ احمق سے جدا رہنا خدا تعالی کی قربت ہے یعنی زندگی بھر اوس سے جدائی چاہیے کیونکہ حماقت کا علاج ممکن نہین
اور محمد بن عمر واقدی کے سامنے کسینے ذکر کیا کہ ایک شخص نے دوسرے سے ترک ملاقات کی اور مرنے تک نہ ملا اونھون نے کہا کہ
یہ معاملہ پہلے بھی کچھ لوگون نے کیا ہے چنانچہ سعد بن ابی وقاص رض نے عمار بن یاسر رض سے ملاقات ترک کی یہان تک کہ
دونون کی وفات ہوئی۔ اور حضرت عثمان غنی رض حضرت عبد الرحمن بن عوف رض سے نہ ملتے تھے۔ اور حضرت عائشہ رض نے
حضرت حفصہ رض کو چھوڑ دیا تھا اور طاؤس رح نے وہب بن منبہ رح سے ملاقات زندگی بھر کو چھوڑ دی تھی اور یہ جدائی
اس بات پر محمول ہے کہ ان بزرگون نے اپنی سلامتی اسی مین دیکھی تھی۔ پانچوین دلیل یہ ہے کہ مروی ہے کہ کوئی شخص
کوہستان مین گیا کہ وہان عبادت کرے اوسکو لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس مین لائے آپنے فرمایا
کہ ایسا نکر اور تم مین سے کوئی ایسا نکرے اسلیے کہ بعض اسلام کی موقع مین تم مین سے کسی کا رہنا تنہائی کی چالیس برس
کی عبادت سے بہتر ہے۔ اور غالبا یہ اسلیے فرمایا تھا کہ اوس وقت ابتداء اسلام مین جہاد بہت ضرور تھا اور عزلت سے

جہاد چھوٹا جاتا تھا چنانچہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرمایا کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جہاد میں
جارہے تھے ہمارا گذر ایک گھاٹی پر ہوا جسمیں ایک چھوٹا سا چشمہ ستھرے پانی کا تھا ایک شخص نے ہم میں سے کہا کہ خوب ہو
کہ اس گھاٹی میں لوگوں سے علیحدہ ہوکر میں عزلت کروں مگر جبتک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر نہ کرلونگا تب تک
ایسا نکرونگا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکو ارشاد فرمایا کہ ایسا نکر کیونکہ خدا کی راہ میں تم میں سے کسی کا ٹھہرنا اپنے گھر میں
ساٹھ برس عبادت کرنے سے بہتر ہے کیا تم یہ نہیں چاہتے کہ خدا تعالی تمہاری مغفرت کرے اور تم جنت میں داخل ہو اللہ تعالی
کی راہ میں جہاد کرو اسلیے کہ جو کوئی خدا کی راہ میں اتنی دیر لڑیگا جتنی دودھ کی دو دھاروں کے نکلنے کے بیچ میں عرصہ ہوتا ہے
تو اللہ تعالی اوسکو جنت میں داخل کریگا چھٹی دلیل یہ ہے کہ حضرت معاذ بن جبل رض سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا إِنَّ الشَّيْطَانَ ذِئْبُ الْإِنْسَانِ كَذِئْبِ الْغَنَمِ يَأْخُذُ الْقَاصِيَةَ وَالنَّاحِيَةَ وَالشَّاذَّةَ وَإِيَّاكُمْ وَالشِّعَابَ وَعَلَيْكُمْ
بِالْعَامَّةِ وَالْجَمَاعَةِ وَالْمَسَاجِدِ اور اس حدیث میں ایسا شخص مراد ہے جو علم کی تکمیل سے پیشتر عزلت کرے اور اسکا بیان عنقریب
آویگا اور یہ بھی کہ قبل تحصیل علم عزلت ممنوع ہے مگر ضرورت کیلیے مضائقہ نہیں

دوسرا بیان اون لوگوں کی دلائل کے ذکر میں جو عزلت کی تفضیل کی طرف مائل ہیں اور وجہ اوسکے فضیلت ہونیکی

ان لوگوں کی دلیل اول یہ ہے کہ خدا تعالی حضرت ابراہیم علیہ السلام کا قول نقل فرماتا ہے وَأَعْتَزِلُكُمْ وَمَا تَدْعُونَ
مِنْ دُونِ اللَّهِ وَأَدْعُو رَبِّي الآیۃ اور اسکے بعد ارشاد فرمایا فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ وَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ
وَيَعْقُوبَ وَكُلًّا جَعَلْنَا نَبِيًّا اس سے معلوم ہوتا ہے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو نعمت عزلت کے باعث سے ملی اور یہ دلیل ضعیف ہے
اسلیے کہ کافروں کے اختلاط سے یہی فائدہ ہے کہ اونکو اسلام کی طرف بلائیں اور جب اون سے ناامیدی ہو اور جان لیا جائے
کہ یہ لوگ نہ مانینگے تو بجز اونکو چھوڑ دینے کے اور کوئی صورت نہیں اور گفتگو مسلمانوں کے اختلاط میں ہے کہ اونکی برکت
ہوتی ہے چنانچہ مروی ہے کہ کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپکو مٹی کے
ڈھکے ہوئے برتنوں سے وضو کرنا زیادہ پسند ہے یا ان پانی کے حوضوں سے جنسے لوگ طہارت کرتے ہیں آپ نے فرمایا کہ ان پانی
کے حوضوں سے وضو کرنا مرغوب ہے اس وجہ سے کہ مسلمانوں کے ہاتھوں کی برکت حاصل ہو اور مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے جب خانہ کعبہ کا طواف کیا تو چاہ زمزم کی طرف توجہ فرمائی کہ اوسکا پانی نوش فرمائیں اتنے میں دیکھا کہ چھوہارے
کٹھروں میں کھجوریں بھیگی ہوئی ہیں اور لوگوں نے اونکو ہاتھوں سے ملدیا ہے اور اوسی کو لیکر پیتے ہیں آپ نے فرمایا کہ
مجھکو بھی اسمیں سے پلاؤ حضرت عباس نے عرض کیا کہ یہ نبیذ ہے کہ ہاتھوں سے ملا اور گدلا ہوگیا ہے آپ فرمائیں تو آپکے لیے
ان ڈھکے ہوئے گھڑوں میں سے جو مکان کے اندر ہیں ستھرا شربت لا دوں آپ نے فرمایا کہ مجھکو اسی میں سے پلاؤ جسمیں سے
لوگ پیتے ہیں میں مسلمانوں کے ہاتھوں کی برکت کا خواہاں ہوں غرضکہ اوسمیں سے نوش فرمایا۔ حاصل یہ کہ کفار اور
اصنام سے عزلت کرنے سے کس طرح نکلتا ہے کہ مسلمانوں سے عزلت چاہیے حالانکہ اونکے اختلاط میں بہت سی برکت ہے۔ دوسری دلیل

یہ ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے یہ کہا تھا وَاِنْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا لِیْ فَاعْتَزِلُوْنِ یعنی پاس کیھو تمین
آپ نے عزلت کی طرف التجا کی اور اصحاب کہف کے حال مین اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ
اِلَّا اللّٰهَ فَاْوٗا اِلَى الْكَهْفِ يَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ اسمین عزلت کے لیے امر کیا۔ اور آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کو جب قریش نے ایذا دی اور آپ پر جفا کی تو آپ اونسے علیحدہ ہو کر پہاڑ کی گھاٹی مین چلے گئے اور اپنے یاران خاص
کو عزلت کا اور حبشہ کی طرف ہجرت کرنیکا حکم فرمایا چنانچہ سب ہجرت کر گئے اور جب اللہ تعالیٰ نے اپنا بول بالا کیا
سب مدینہ منورہ مین آپ سے جا ملے۔ اس دلیل مین بھی یہی بات ہے کہ کافرون سے جسوقت یاس ہوا اونسے عزلت اختیار کی
یہ نہین ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانون سے عزلت کی ہو یا کفار مین سے جسکے مسلمان ہونیکی توقع تھی اوس سے
علیحدگی اختیار فرمائی ہو۔ اور اصحاب کہف نے باہم دیگر عزلت نہین کی حالانکہ سب ایماندار تھے بلکہ کفار سے علیحدگی کی تھی
اور گفتگو مسلمانون سے عزلت کرنے مین ہے پس اصحاب کہف کی عزلت حجت نہین ہو سکتی۔ تیسری دلیل یہ ہے کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم سے عقبہ بن عامر جہنی نے پوچھا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نجات کی کیا صورت ہے آپ نے فرمایا کہ
اپنے مکان ہی کے ہو رہو اور اپنی زبان بند کرو اور اپنی خطا پر روؤ۔ اور مروی ہے کہ کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت
مین عرض کیا کہ کونسا آدمی افضل ہے آپ نے ارشاد فرمایا مُؤْمِنٌ مُجَاهِدٌ بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى
قِيْلَ ثُمَّ مَنْ قَالَ رَجُلٌ مُعْتَزِلٌ فِيْ شِعْبٍ مِّنَ الشِّعَابِ يَعْبُدُ رَبَّهٗ وَيَدَعُ النَّاسَ مِنْ شَرِّهٖ اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا
اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْعَبْدَ التَّقِيَّ الْغَنِيَّ الْخَفِيَّ اور ان احادیث مین حجت لانے سے بحث ہے اسلیے کہ آپ کا ارشاد عقبہ بن عامر
کو اسوجہ سے تھا کہ آپ نے اونکا حال نور نبوت سے دریافت کر لیا تھا کہ اونکے حق مین گھر مین بیٹھے رہنا اختلاط کی نسبت کرنے لائق
اور سالم تر ہے کیونکہ سب اصحاب کو آپ نے یہ حکم نہین دیا اور ایسا اکثر ہوتا ہے کہ کسی شخص کے حق مین عزلت ہی مین سلامتی ہوتی
نہ اختلاط مین جیسے بعض کے حق مین گھر بیٹھے رہنا اچھا ہوتا ہے جہاد مین جانے سے اور اس سے یہ نہین پایا جاتا کہ مطلقاً ترک جہاد
افضل ہو اور لوگون کے اختلاط مین مجاہدہ اور مشقت ہوا کرتی ہے اور اسلیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شخص
لوگون سے اختلاط کرتا ہے اور اونکی ایذا پر صبر کرتا ہے وہ اوسکی نسبت کہ بہتر ہے جو لوگون سے نہ ملے اور اونکی ایذا پر صبر نہ کرے
اور اسی امر پر یہ ارشاد آپ کا محمول ہے رَجُلٌ مُعْتَزِلٌ يَعْبُدُ رَبَّهٗ وَيَدَعُ النَّاسَ مِنْ شَرِّهٖ یعنی اسمین
اشارہ اوس شخص کی طرف ہے جو سرشت مین شریر ہو اور لوگ اوسکے اختلاط سے ایذا پاوین اور یہ جو آپ کا ارشاد ہے
اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّقِيَّ الْغَنِيَّ الْخَفِيَّ اس مین اشارہ ہے گمنامی کے اختیار کرنے اور شہرت سے محترز رہنے کے لیے اور یہ امر عزلت
سے متعلق نہین اسلیے کہ بہت سے راہب ایسے ہوتے ہین کہ اونکو تمام خلق جانتی ہے اور بہت سے اختلاط کرنیوالے ایسے ہین کہ اونکی
شہرت کچھ بھی نہین ہوتی تو پھر ایسی حدیث کو حجت ٹھیرانا جو عزلت سے متعلق ہی نہین کیا مفید ہو گا۔ چوتھی دلیل یہ ہے
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کو ارشاد فرمایا کہ کیا مین تمکو سب لوگون سے بہتر کو نہ بتاؤن اونھون نے

عرض کیا کہ کیون نہین آپ ارشاد فرمائیے آپ نے اپنے دست مبارک سے مغرب کی طرف اشارہ کیا پھر فرمایا کہ بہتر وہ شخص ہی
جو خدا تعالی کے رستہ مین اپنے گھوڑے کی باگ پکڑے منتظر ہی کہ خود دھاوا کرے یا دوسرے لوگ اوسپر دھاوا کرین اور مین تمکو
بتائے دیتا ہون جو بعد اوسکے سب سے اچھا ہی اور اپنے ہاتھ سے حجاز کی طرف کو اشارہ کر کے فرمایا کہ اوسکے بعد وہ آدمی ہے جو
بکریوں کے گلہ مین نماز ادا کرتا ہی اور زکوۃ دیتا ہی اور اپنے مال مین خدا تعالی کا حق پہچانتا ہی اور لوگونکی شرور سے الگ رہتا ہی
اب فریقین کی حجتین بیان کرنیکے بعد ہم کہتے ہیں کہ دونون جانب کی دلیلون سے خاطر خواہ تسکین نہین ہوتی اسلیے
ضرور ہوا کہ عزلت کے فوائد اور ضررون کو مفصل لکھا اور ایک دوسرے کے مقابل کر کے دیکھیں تا کہ امر حق راجح ہو جائے۔

## دوسری فصل عزلت کے فوائد اور آفات مین اور اوسکی فضیلت کے باب مین امر حق کی توضیح میں۔

واضح ہو کہ عزلت اور اختلاط میں لوگون کا اختلاف ایسا ہی جیسا نکاح اور تجرد کی فضیلت مین اختلاف ہی اور بیان نکاح
میں ہم ذکر کر چکے ہیں کہ مطلق فضیلت ایک کو دوسرے پر نہین کہہ سکتے بلکہ احوال اور اشخاص کے لحاظ سے کسیکے حق مین نکاح
افضل ہی اور کسی کے حق مین ترک نکاح چنانچہ نکاح کی آفات و فوائد کو مفصل بیان کر کے ہمنے اس حکم کو مشرح کیا ہی پس
اسی طرح ہم اس مضمون متنازع فیہ کو بیان کرتے ہیں اور اول عزلت کے فوائد کو لکھتے ہین۔ عزلت کے فوائد دو قسم ہیں ایک
دنیاوی اور ایک دینی فوائد دینی جیسے تنہائی مین عبادت اور فکر اور تربیت علمی پر مواظبت کرنیسے طاعتون کا حاصل کرنا
یا جن منہیات کا مرتکب ہونا اختلاط پر منحصر ہی اوس سے بچا رہنا مثلاً ریا اور غیبت کرنا اور امر معروف اور نہی منکر سے رکنا
اور جلیسان بد کے برے اخلاق اور خبیث اعمال کا اپنی طبیعت مین آجانا وغیرہ اور فوائد دنیاوی یہ ہین کہ خلوت میں
تحصیل پر قادر ہونا جیسے پیشہ ور تنہائی مین اپنا کام خوب کرتے ہین اور اون خرابیون سے بچا رہنا جو اختلاط کی صورتمین
پیش ہوتی ہیں مثلاً دنیا کی بہار کو تاکنا اور لوگون کا ہمہ تن اوسکی طرف متوجہ ہونا اور خود دوسرونکی چیز پر طمع کرنا
اور اپنی چیز مین دوسرون کا طمع کرنا اور اختلاط کی جہت سے پردہ مروت کا دور ہونا اور ہمنشینون کی بری عادت سے ایذا پانا
یعنی بات کا تنگ یا بدگمان ہونا یا چغلی کھانا یا باہم حسد کرنے سے یا اوسکی بدصورتی اور گرانی سے ایذا پانا کہ عزلت کے باعث
ان سب سے محفوظ رہتا ہی غرضکہ سب فوائد عزلت کے یہی ہین انکو ہم چھہ فائدون مین منحصر کرتے ہین۔

**پہلا فائدہ** عزلت کا یہ ہی کہ عبادت اور فکر کے لیے فارغ ہونا اور خلق کی مناجات کی عوض مین اللہ تعالی کی مناجات
سے انس حاصل کرنا اور معاملہ دین و دنیا اور ملکوت زمین و آسمان مین اسرار الہی کے معلوم کرنے مین لگا رہنا [illegible]
کیونکہ یہ امور فراغ کو چاہتے ہیں اور اختلاط کی صورت مین فراغ میسر نہین پس عزلت ہی ان امور کا وسیلہ ہوتی ہی اور اسلیے
کسی حکیم نے کہا ہی کہ کوئی شخص بدون کتاب اللہ کے تمسک کی خلوت نہین کر سکتا اور جو لوگ کتاب اللہ پر تمسک
کرتے ہین وہی ہین کہ اللہ تعالی کے ذکر سے دنیا سے راحت پائی اور اللہ تعالی کی یاد ہی کے سبب سے کرتے ہین ذکر اللہ ہی
زندہ رہے اور ذکر اللہ ہی پر وفات پائی اور ذکر اللہ ہی پر اللہ تعالی سے ملے۔ اور اسمین شک نہین کہ ایسے لوگونکو اختلاط کے

اور ذکر سے مانع ہوتا ہی اسلیے اونکے حق مین عزلت ہی بہتر ہی اور اسی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ابتدا مین جبل حرا پر سب
سے علیحدہ ہوکر عزلت فرماتے تھے یہانتک کہ آپ مین نور نبوت قوی ہو گیا پھر مخلوق آپ کو اللہ تعالی سے حاجب نہوتی تھی
ظاہر کے بدن سے آپ مخلوق کے ساتھ تھے اور دل سے متوجہ الی اللہ حتی کہ لوگون کو گمان تھا کہ حضرت ابوبکر صدیق رض آپکے خلیل ہین
مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بتادیا کہ ہماری ہمت الا ہمت اللہ تعالی کی ساتھ مستغرق ہی اور ارشاد فرمایا لَو کُنتُ مُتَّخِذًا
خَلِیلًا لَاتَّخَذتُ اَبَابَکرٍ خَلِیلًا وَلٰکِنَّ صَاحِبَکُم خَلِیلُ اللہِ اور ظاہر مین لوگون سے ملا رہنا اور باطن مین
ہمہ تن خدا تعالی کی طرف متوجہ رہنا بجز زور نبوت کے اور کسی کی مجال نہین ایسا نہو کہ ہر ضعیف شخص اپنے نفس سے دھوکے مین
اگر اس مرتبہ کی طمع کرنے لگے اور بعض اولیاء اللہ کا درجہ اسقدر ہوجانا کچھ بعید بھی نہین چنانچہ حضرت جنید بغدادی رح سے
منقول ہی کہ اونھون نے فرمایا کہ مین تیس برس سے اللہ تعالی سے باتین کرتا ہون اور لوگون کو گمان ہی کہ ہم سے باتین کرتے ہین
اور یہ بات اوس شخص کو میسر ہوتی ہی جو اللہ تعالی کی محبت مین اتنا ڈوبے کہ اوسمین غیر کی گنجایش نرہے اور ایسا ہونا محال نہین
اسلیے کہ یہ تو مخلوق کے عاشقون کا حال بھی ہوجاتا ہی کہ ظاہر مین لوگون سے ملتے ہین مگر یہ نہین سمجھتے کہ خود کیا کہتے ہین اور
دوسرے اونسے کیا گفتگو کرتے ہین کیونکہ محبوب کی فریفتگی دل پر کمال درجہ کی ہوتی ہی بلکہ جس شخص پر دنیاوی امور کے باب
مین کوئی سخت تردد آپڑتا ہی تو بعض اوقات اوسکی فکر مین ایسا ڈوبتا ہی کہ لوگون سے ملتا ہی مگر کسیکو نہین پہچانتا اور نہ اونکی
آواز سنتا ہی اور عاقلون کے نزدیک آخرت کا معاملہ بہت بڑا ہوتا ہی اگر اسکی فکر مین آدمی کا ایسا حال ہوجاوے تو کیا بعید ہے
مگر اکثرون کے لیے عزلت سے مدد لینا بہتر ہی اور یہی وجہ کسی حکیم سے جو پوچھا گیا کہ خلوت سے لوگون کی غرض کیا ہی تو اوسنے
جواب دیا کہ اوس سے یہ مطلوب ہی کہ فکر دائم ہوجاوے اور علوم دلون مین ثابت اور مستحکم ہون تاکہ عمدہ طور سے زندگی کرین اور شیرینی
معرفت کی چکھین۔ اور کسی راہب سے کہا گیا کہ تم تنہائی پر بڑے صابر ہو اوسنے کہا کہ مین تو تنہا نہین رہتا اپنے پروردگار کا ہمنشین ہون
جب مین چاہتا ہون کہ وہ مجھسے کچھ فرماوے تو اوسکی کتاب پڑھنے لگتا ہون اور اگر چاہتا ہون کہ مین اوس سے کچھ کہون
تو نماز پڑھتا ہون۔ اور کسی حکیم سے پوچھا گیا کہ زہد اور عزلت سے تمکو کیا چیز ملی اوسنے کہا کہ اللہ تعالی کا انس۔ اور سفیان
بن عیینہ کہتے ہین کہ مین نے ابراہیم ادہم رح کو شام کے شہرون مین دیکھا اور عرض کیا کہ خراسان کو آپ نے بالکل چھوڑ دیا فرمایا
کہ مجھکو آرام اسی جگہہ ملا ہی کہ مین اپنا دین ایک پہاڑ سے دوسرے پر لیے پھرتا ہون اگر مجھکو کوئی دیکھہ پاتا ہی تو کہتا ہی کہ یہ شخص
وسوسی ہی یا کوئی شتربان حاجی یا ملاح ہی۔ اور غزوان رقاشی سے کسی نے کہا کہ یہ ہمنے مانا کہ تم ہنستے نہین مگر اپنے دوستون کے
پاس بیٹھنے سے کونسی چیز مانع ہی اونھون نے کہا کہ جس سے مجھے غرض تھی اوسکی ہمنشینی سے میرے دل کو راحت ملگئی اب
دوستونکے پاس بیٹھنے سے کیا مطلب ہا۔ اور حضرت حسن بصری سے لوگون نے کہا کہ یہان ایک شخص ہی کہ ہمنے اوسکو جب
دیکھا ہی تو تنہا ایک ستون کی آڑ مین بیٹھا دیکھا ہی وہ آپ کی مجلس مین شریک نہین ہوتا آپ نے فرمایا کہ اگر تم اوسکو دیکھو تو
مجھکو اطلاع کرنا چنانچہ ایکروز اوسکو دیکھکر آپ سے کہدیا کہ وہ شخص ہی جسکا حال ہمنے آپ سے کہا تھا آپ اوسکے پاس تشریف لیگئے

اور فرمایا کہ اے بندۂ خدا مجھکو معلوم ہوتا ہے کہ تمکو عزلت پسند ہے مگر کیا بات ہے کہ تم لوگوں کے پاس نہیں بیٹھتے اونہوں نے جواب دیا
کہ ایک ایسا ہی معاملہ ہے جسنے مجھکو لوگوں سے روک رکھا ہے آپ نے فرمایا کہ پھر اسی شخص کے پاس بیٹھا کرو جسکو حسن کہتے ہیں اونہوں نے کہا
کہ میں ایسے امر میں لگا ہوں کہ نہ مجھے لوگوں کے پاس بیٹھنے کی فرصت ہے نہ حسن کے پاس آپ نے پوچھا کہ میاں صاحب وہ کون امر ہے
اونہوں نے کہا کہ صبح اور شام مجھپر خدا تعالیٰ کی نعمت ہوتی رہتی ہے اور میں گناہ کرتا ہوں تو میں نے یہ بہتر سمجھا کہ نعمت الٰہی پر اوسکا
شکر کروں اور اپنے گناہ ہے اوس سے مغفرت کی درخواست کروں پس ان دونوں باتوں سے مجھکو فرصت نہیں ملتی آپ نے فرمایا
کہ اے بندۂ خدا میرے نزدیک تو حسن سے زیادہ سمجھتا ہے جو کام کرتا ہے اوسکو لئے رہ۔ کہتے ہیں کہ حضرت اویس قرنی بیٹھے ہوئے تھے
کہ اتنے میں ہرم بن حیان اونکی خدمت میں حاضر ہوئے اونھوں نے پوچھا کہ کیسے آئے اونھوں نے جواب دیا کہ تم سے انس حاصل کرنیکو
آیا ہوں حضرت اویس نے فرمایا کہ مجھے ایسا کوئی نہیں معلوم ہوتا کہ اپنے پروردگار کو پہچانکر اوسکے غیر سے انس حاصل کرے
اور فضیل رح کا قول ہے کہ جس وقت میں رات کو دیکھتا ہوں تو خوش ہوتا ہوں اور کہتا ہوں کہ اب پروردگار سے خلوت کرونگا
اور جب دیکھتا ہوں کہ صبح ہوئی تو إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ پڑھتا ہوں کہ اب لوگ مجھکو آ گھیرینگے اور کوئی ایسا شخص
میرے پاس آویگا جو مجھکو میرے پروردگار سے مانع کر دیگا۔ اور عبد اللہ بن زید کہتے ہیں کہ خوش حال اون لوگوں کا جنھوں نے
دنیا میں بھی عیش کی اور آخرت میں بھی عیش کرینگے لوگوں نے پوچھا یہ کسطرح ہوگا اونھوں نے فرمایا کہ دنیا میں تو اللہ تعالیٰ
سے مناجات کرتے ہیں اور آخرت میں اوسکے پڑوس میں رہینگے۔ اور ذوالنون مصری رح فرماتے ہیں کہ اہل ایمان کی لذت اور
خوشی اسی میں ہے کہ تنہائی میں اپنے پروردگار سے مناجات کرے۔ اور مالک بن دینار رح فرماتے ہیں کہ جسکو مخلوق کی ہمکلامی
کے عوض میں خدا تعالیٰ کی ہمکلامی سے انس حاصل نہو وہ کم علم اور دل کا اندھا ہے اور اوسنے اپنی عمر ضائع کھوئی۔ اور ابن مبارک
فرماتے ہیں کہ کیا اچھا حال ہے اوس شخص کا جو صرف اللہ تعالیٰ کا ہو رہے۔ اور ایک بزرگ نقل کرتے ہیں کہ میں شام کے ملک میں
سیر کرتا پھرتا تھا کہ ایک عابد کو کسی پہاڑ سے نکلتے دیکھا اوسنے جو مجھکو دیکھا تو ایک درخت کی آڑ میں چھپ گیا میں اوسکے پاس جاکر
کہا کہ سبحان اللہ آپکو اتنا بخل ہے کہ یہ بھی گوارا نہیں کرتے کہ میں تمکو دیکھوں اوسنے کہا کہ میاں صاحب اصل یہ ہے کہ میں اس
پہاڑ میں مدت سے اپنے دل کا علاج کر رہا ہوں کہ دنیا اور اہل دنیا سے صبر کرے اور اس باب میں میں نے بہت مشقت اوٹھائی
اور عمر صرف کی ہے اور اللہ تعالیٰ سے دعائیں مانگی ہیں کہ ایسا نکرنا کہ میری محنت اور مشقت کو اور کچھ ہاتھ نہ لگے بارے اللہ تعالیٰ نے
میرے دل کا اضطراب دور کیا اور تنہائی اور علیحدگی سے اوسکو انس کر دیا اب جو میں نے تمکو دیکھا تو یہ خوف ہوا کہ کہیں دل کی
حالت پھر پہلی کی سی نہو جاوے پس تم مجھ سے علیحدہ رہو کہ میں تمہارے شر سے پناہ مانگتا ہوں رب العارفین اور حبیب القانتین کی
پھر ایک نعرہ مارا کہ آہ افسوس دنیا میں اتنا زیادہ ٹھہرے پھر میری طرف سے منہ پھیر لیا اور ہاتھوں کو جھٹک کر کہا کہ اے دنیا
مجھ سے علیحدہ رہ میرے سوا کسی اور کو اپنی زینت دکھا اپنے چاہنے والوں کو دھوکا دے پھر کہا پاک ہے وہ ذات جسنے اپنی خدمت کی
لذت اور اپنی طرف منقطع ہونیکی حلاوت عارفوں کے دلوں کو ایسی چکھائی جس سے اونکو دل سے بہشت اور حوروں کی یاد بھولگئی

